جہاں لباس دکھانا منظور تھا، وہاں سونا۔ اسی لئے اُسے "کری سل فن تین" (یعنے زرو عاج آمیز) کہتے تھے؛۔ یہ ایتھنز کے نامی بُت تراش فیدیاس (پسر کارمیدیس) کی کاریگری تھی جو اپنے فن کا بڑا مجتہد گزرا ہے ؛

ایک بڑے مندر کی تکمیل و آرایش کے لئے اور جس قدر نقش و نگار کی ضرورت ہوتی ہے، ان کا کام بھی اسی فیدیاس کے سپرد کیا گیا تھا۔ چنانچہ دونوں پیل پایوں اور ستونوں کے درمیان دیوار کے حاشئے پر اپنی خدا داد ہنرمندی اور کمال کی جو یادگاریں اُسنے چھوڑیں وہ اہل دنیا کے لئے قابل زیارت ہیں؛۔ مشرقی ڈیوڑھی کے مثلث پر ایتھنہ کی پیدایش کا سماں دکھایا تھا کہ وہ یک بہ یک زئیس دیوتا کے سر سے نمودار ہوتی ہے ایک طرف چاند ڈوب رہا ہے اور دوسری طرف سورج نکل رہا ہے۔ اور آسمان کا ہرکارا یعنی دھنک چلی ہے کہ ایک سرے سے دوسرے تک سارے عالم کو یہ مژدۂ جانفزا پہنچا دے ؛ مغربی سرے پر جو پیل پایہ تھا اُس پر دیوی کی زندگی کا وہ واقعہ دکھایا گیا تھا جس کا اٹی کا سے خاص تعلّق ہے۔ یعنی اپنے حریف پوسی ڈن پر اس کی فتح، اور اکروپولس کے اوپر اس مقابلے میں (کہ اس سرزمین کا مالک کون ہو) اُس کے جادو سے یک بہ یک زیتُون کا زمین سے پھوٹنا جس کے آگے اس کے حریف کو ہار ماننی پڑی۔ مندر کے گرداگرد جو حیرت انگیز حاشیہ بنایا گیا تھا اُس پر ایتھنہ ماتا کے سب سے مقدّس تہوار کی تصویر تھی۔ ہر چوتھے سال اہل ایتھنز اس دیوی کا بہت بڑا تہوار مناتے تھے جس میں جلُوس بنا کے مندر تک جاتے اور ایک نئی قبا چڑھاتے تھے

